کہ رات دن اوسیکا دہیان رہے آور طالب نام خدا پرستون کے برابر نہی تاہم جان ومال فدا کردینے پر شگفتگے آمادہ ہوجاتا ہے اور ان دونو کی نظیرین مومنین خالص او رپھلوانان نام جوکے کارنامون مین موجود ہین آلبتہ محض اس سست دنیا پرست راحت وسلامتی کا خواہان بزدل دنیا کے جہوٹے نقصان کو بہی عذاب الیم جانتا ہے اسلیے کہ اوسکا حاصل عمر یہی مال واولاد ہی اگر انہین کوئی نقصان آیا تو نہ اوسے آخرت کا اعتقاد ہے کہ وہان کی امید رکھے نہ نام واعزاز پراعتماد کہ دل خوش کرلے۔ اور نفاق کی اصلی علت یہی بزدلی راحت طلبی ہے منافق اسلیے آپکو مومن کہتا ہی کہ مسلمان کے تلوارون سے آنکھہ نہ ملانا پڑے اور انکے صدقات اور غنایم کی فضلی ملجائین اور کافر اسلیے رہتا ہی کہ وہ آخرت کو کچہ سمجھے تو اوسے ماننے بے اصل شئے کیونکر ضروری جانے جب یہ معلوم ہوگیا تو تمام عمر منافق کے حفظ وجمع وتحصیل مال مین گزرے گی اوسپر زکوۃ وصدقات اور بعض نفقات مین چار ناچار مال صرف کرنا پڑینگے یہ عذاب نہین تو کیا ہی پہر مرتے وقت ادہر ملائکہ عذاب جان کہینچ رہے ہین اودہر مال واولاد کے دائمی جدائی کیسا عذاب الیم ہے جیساکہ اکثر دنیا پرستونکو مرتے وقت دیکہا گیا الحاصل دنیا مین مال کا عذاب ہونا خواہ باعتبار تحصیل وحفظ ومحبت شدید ہی خواہ بحیثیت مصارف واجبہ۔ خواہ یہ کہ یہی مال انپر وبال ہوگا اگر کافر غالب ہوے تو انہین مومن سمجھکر دشمن ہونگے اور مسلمان انہین منافق وضعیف الایمان جانکر حقیر جانینگے دونون مال کے خواہان اور اوسکے حفظ ومنع سے درپے ایذا وہلاک جان ہونگے اور اولاد کی پرورش غایت محبت اون کے فراق کا صدمہ اور اسکے قطع نظر ضرور نہین کہ وہ بہی منافق ہون کافر ہوے تو مخالف اور مومن ہوے تو انکے دشمن چنانچہ اکثر منافقون کی اولاد حضور مین ایمان لائے اور اجلۂ اصحاب ومخلص خدام سے شمار کی گئی عبداللہ جو بدر مین حاضر اور خالص مومن تھے ابن ابی منافق کے بیٹے تھے اور حنظلہ جنکو بعد شہادت جنگ احد مین فرشتون نے نہلایا ابوعامر فاسق کے بیٹے تھے۔ اور بڑا عذاب انپر یہ ہی کہ مسلمانون کو دلسے دشمن رکھتی ہین اور زبان سے اونہین کی خوشامد کرنا پڑتی ہے حاصل یہ ہی کہ مومن جبکہ تمام اسباب دنیا کو ہر وقت فانی یقین کرتا ہی اوسکے فنا پر اوسے زیادہ حسرت ومصیبت کیونکر ہوگی اور پہر آخرت کی امید ہی ہی اور منافق تو دنیا کو باقی ومقصود اصلی اور آخرت کو تصویر خیالی سمجھی ہوئی ہے اوسے اسکی جدائی مین جو عذاب نہو وہ تعجب ہی (خلاصہ تفسیر کبیر)

مسئلہ کفار یا فساق کے مال و نعمت دیکھکر اون کے حال کو اچھا جاننا ویسے ہی کیفیت کے تمنا کرنا حرام ہے مسئلہ منافق دنیا مین بحکم مومن اور آخرۃ مین کافر ہے جیسا کہ فرمایا اونکی جان بحالت کفر نکلتی ہی نکتہ اشارۂ قرآنی سے معلوم ہوا کہ ظاہر دنیا باطن کے خلاف ہی جیسے بہروپیے کچہ کا کچہ دکہاتے ہین دنیا کے بھی مصنوعی تماشے نظر آتے ہین ورنہ دولت جو اسباب راحت ہی اور اولاد جو روح نشاط ہی عذاب نہوتے پس دانا- انجام بین کبھی اس زال صد وسی سالہ کے دلکش لباس ور نظر فریب زیور و آرایش پر فریفتہ نہین ہو سکتا

وَيَحْلِفُونَ بِاللّٰهِ إِنَّهُمْ لَمِنكُمْ وَمَا هُم مِّنكُمْ وَلَٰكِنَّهُمْ قَوْمٌ يَفْرَقُونَ ۝

اور قسمین کہاتے ہین اللہ کی کہ وہ　تم مین سے ہین اور نہین وہ تم مین سے　مگر　وہ　قوم　ڈرنے والی ہین

منافق قسمین کہا کہا کر کہتے ہین واللہ باللہ ہم تو تمہارے سے معین مومن اہل دین ہین اور حال یہ ہی کہ وہ نہ مومن ہین نہ معین بات یہ ہی کہ یہ ڈرپونک لوگ ہین جسے زبردست پایا اوسکا کلمہ پڑہنے لگے ف معلوم ہوا کہ سدا زیادہ قسمین کہانا علامت کذب ہی اور زیادہ خوف نشان نفاق سے منافق جری و قوی دل نہین ہوتا تجربہ آنکہون سے دکہا رہا ہی کہ عموماً اہل تشیع انہین صفات سے موصوف ہین- واللہ باللہ حضرت عباس کے قسم امام حسین کے قسم مولیٰ علی کی قسم غرض ایک بات اور ہزار قسم انہین کا شیوہ مستمر ہی یہی فرقہ ہے جسے ہر آن تقیے پر نظر ہے- شجاعت انکی مشہور اور استقامت و وفا انکی معلوم- جرأت- ثبات- وفا- خلوص- صدق- صفا- اگر کسی نے انہین دیکہا ہو تو ذرا ہمکو بھی بتائے ہماری بھی عمر انہین کی ہمسائگی مین گزر رہی ہے پس نہ پسند آئے اور نہ عجب مین ڈالے تمکو ان کے ٹھاٹ انکی دولت و ثروت انکی اولاد انکی ظاہری زرق برق- نہ حب آل ہے انکے دل مین ہی نہ نور ایمان آب و گل مین موجود کچہ اور ہے اور مذکور کچہ اور محبت مین عداوت مدح مین ہجو ملیح کا طور

لَوْ يَجِدُونَ مَلْجَأً أَوْ مَغَارَاتٍ أَوْ مُدَّخَلًا لَّوَلَّوْا إِلَيْهِ وَهُمْ يَجْمَحُونَ ۝

اگر پاوین　جای پناہ یا　کوئی غار　یا جای دخول　البتہ پہر جائین طرف اوسکے اور وہ　جلدی کرنے ہونگے

یے منافق بمجبوری آپ کے ساتھ ہین ہان مین ہان ملاتے ہین اگر انہین کوئی ایسی جگہہ ملجائے جہان پناہ لین تمہارے خنجر ان خونریز و نیزہای تیز سے بیخوف ہو جائین یا جنگل یا پہاڑ کا غار چہپنے کو ملجائے یا اور کوئی راہ بچنے کی نظر آئے البتہ اوسی کی طرف بعجلت و تمرد تمام چلے جائین مگر کیا کرین مجبور ہین

وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّلْمِزُكَ فِي الصَّدَقٰتِ فَاِنْ اُعْطُوْا مِنْهَا رَضُوْا وَاِنْ لَّمْ يُعْطَوْا مِنْهَآ
اونمین وہ ہین کہ آپ پر طعن کرتے ہین تقسیم صدقات مین پس اگر دیے جاتین صدقے سے خوش ہو جاتین اور اگر نہ دیے جاتین صدقے سے

اِذَا هُمْ يَسْخَطُوْنَ ۝
اوسوقت برا کہین

مشارق مین بخاری سے مروی ہے کہ ایکبار حضرت نے کچھ مال تقسیم کیا تو ذوالخویصرہ بولا انصاف سے تقسیم کیجیے آپنے فرمایا اگر مین انصاف نکرونگا تو کون کریگا حضرت فاروق کہڑے ہوے اور عرض کی اجازت ملی کہ اس گستاخ منافق کی گردن اوڑا دون فرمایا اسے چہوڑ دو اسکے چند ساتھی ہون گے کہ اونکی نماز کے سامنے تم اپنی نماز کو حقیر اور اون کے روزون کے آگے اپنے روزے ناچیز خیال کروگے قرآن پڑہینگے مگر حلق سے نیچے نہ اوتریگا یعنے دل مین اثر نہوگا اسلام سے اسطرح نکل جائینگے جیسے تیر جانور سے پار ہوجاے اور اوسکی گانسے اور باڑہ اور لکڑی اور پر مین کوئی اثر نہو ایسے ہی یہ اسلام سے کورے اور ایمان سے بے اثر نکل جائینگی انکی شناخت یہ ہے کہ ان مین ایک مرد سیاہ رو ہوگا ایک بازو اوسکا مضغہ گوشت یا پستان زن کے مشابہ ہوگا یہ لوگ اوس گروہ پر خروج کرینگے جو بہترین خلق ہونگے اور ایک روایت مین ہے کہ یہ لوگ اختلاف و نفاق کے زمانے مین ظاہر ہونگے معالم ذوالخویصرہ ایک مرد تمیمی تہا نام اسکا حرقوص بن زہیر یہی اصل خوارج کے ہے کہا ابو سعید نے مین گواہی دیتا ہون کہ یہ حدیث حضرت سے سنی اور مین گواہی دیتا ہون کہ حضرت شیر خدا امام ہدی علی مرتضی نے اوس خارجی کو قتل کیا مین اس معرکے مین شریک تہا جب بعد صلح شامیان خارجیون نے آپسے سرکشی کی اور آپکی شمشیر خارا شگاف سے مقتول و مخذول ہوے مینے اسی صورت کا آدمی دیکہا الحاصل اوسکی طعن کی رد مین ارشاد ہوا بعض اون منافقین سے وہ ہین جو آپ پر طعن و عیب گیری کرتے ہین تقسیم صدقات مین اگر اونہین کچہ دیجیے تو خوش ہین نہین تو ناراض بدگو ہین ف عیب چینی دو طرح ہے ۱ نصیحت یعنے خدا و رسول کے حکم یا کوئی اور اچہی بات بدون اپنی غرض و نفسانیت کے بیان کردے ۲ عیب گیری وہ قول و فعل جو اپنی ضرر و نفع کے لحاظ سے یا محض اوس کے ذلیل و قابل کرنے کے لیے ہو پس نصیحت واجب ہے اگر ضرورت و قدرت ہو ورنہ مستحب ہے فرمایا اَلدِّيْنُ النَّصِيْحَةُ دین خیر خواہی و نصیحت مسلمین ہے اور عیب گیری حرام فرمایا اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ يَّدِهٖ وَلِسَانِهٖ مسلمان وہی ہے جسکے ہاتھ اور زبان سے مسلمان سلامت رہین ضرر نہ پونہچے مسئلہ بقصد توہین و بغرض نفع و ضرر خاص امیر و امام پر طعن حرام ہے اسلیے کہ افعال منافقین سے ہے

وَلَوْ اَنَّهُمْ رَضُوْا مَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَقَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ سَيُؤْتِيْنَا اللّٰهُ

اور اگر وہ خوش ہوتے اوسپر کہ دیا اونکو اللہ نے اور رسول نے اوسکے اور کہتے کافی ہے ہمکو اللہ اب دیگا ہمکو اللہ

مِنْ فَضْلِهٖ وَرَسُوْلُهٗٓ اِنَّآ اِلَى اللّٰهِ رٰغِبُوْنَ ۟ؑ

فضل سے اپنے اور رسول اوسکا ہم طرف اللہ کے رغبت کرنیوالے ہین

ع ۱۷ ۱۴

اگر وہ لوگ اللہ ورسول کی عطا پر راضی رہتے اور کہتے ہمکو اللہ کافی ہے دیگا مال اللہ اپنے فضل سے اور اللہ کا رسول ہم اللہ ہی کی طرف راغب ہین (تو یہ اونکے حق مین اچھا ہوتا) **ف** یہ تعلیم ہے رضا و دعا کی اور اشارہ ہے کہ متوکلین کو اللہ دیتا ہے اور جواب (لو) محذوف فرمایا تاکہ وسعت رہے ربط بعد اوس الزام اور اس تعلیم کے فیصلہ کردیا کہ تم رسول پر الزام دیتے ہو جواب دندان شکن لو اور سر جھکاؤ

مستحقین مال صدقہ

اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلْفُقَرَآءِ وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْعٰمِلِيْنَ عَلَيْهَا وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوْبُهُمْ وَفِي الرِّقَابِ

نہین ہین صدقے مگر واسطے فقرا اور مساکین کے اور صدقے پر کام کرنیوالونکے اور مولفۃ قلوب کے اور آزادی مین گردنونکی

وَالْغٰرِمِيْنَ وَفِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَابْنِ السَّبِيْلِ ؕ فَرِيْضَةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۟

اور ادای قرض مین اور راہ مین اللہ کے اور مسافر کے لیے فرض ہے اللہ کی طرف سے اور اللہ دانا حکیم ہے

اقسام مصارف خیر

صدقہ کل مصارف دو طرح ہین موجب ثواب جیسے زکوۃ اعانت مومنین خیرات غیر موجب ثواب پس یہ یا (ممنوع) ہین جو بطور مخالفت شرعی صرف ہو یا (فضول) جو حاجت سے زیادہ اور اجازت کے خلاف صرف ہو یا (مباح) جو ضرورت سے زائد ہون مگر اجازت کے خلاف نہون جیسے عمدہ کھانا کپڑا از زینت وتفریح جائز پھر موجب ثواب کی دو شکلین ہین اول (مستحب) جسکے ترک پر وعید اور فعل کی تاکید مزید نہو اور یہ خواہ (تبرع) جیسے طعام عوت و ولیمہ و ہبہ و وصیت اور اغنیا مین باہمی تحف و ہدایا عام مسلمانون سے احسان یا مدارات اقارب واحباب سے سلوک اپنی ذات اور اولاد کے مصارف رفاہ عام وامن خلائق وترویج اسلام کے مصارف خواہ (صدقہ) ہے یعنی لقمہ سوال اور وہ خیرات جو فقرا کے لیے خاص کی جاے دوم واجب جسکے ترک پر عذاب اور کرنے کی تاکید ہے اور یہ بھی خواہ (حقوق) سے ہے جیسے نفقہ ازواجات واقارب مفلس و رعمال صدقہ و کارپردازان سلطنت کے وظائف و مجاہدین

[illegible]

کی غنیمت اور گوشت اضحیہ وغیرہ یا (صدقہ) ہے جیسے فطرہ کفارہ عشر و زکوۃ وغیرہ اور نہ
یہان یہی مراد ہے **فقیر** جسکے پاس کچہ مال ہو مگر نصاب سے کم **مسکین** جسکے پاس کچہ بہی نہو اور
اوسکے برعکس بہی منقول ہی **جامع** مقاتل وسدی نے کہا فقیر وہ جو گہر مین بیٹہے سوال نکرے
مسکین جو مانگے کہا قتادہ نے فقیر وہ محتاج جو اپاہج ہو مسکین جو اپاہج نہو کہا مجاہد نے جس
محتاج کے عزیز و اقارب موجود ہین وہ فقیر ہے ورنہ مسکین **مسئلہ** فقیر اور مساکین کو اسقدر دینا
کہ صاحب نصاب ہو جائین مکروہ ہے (ہدایہ) **نکتہ** گو فقیر و مسکین دونونکا حکم ایک اور معنی
بہی قریب ہین مگر فائدہ ذکر یہ ہے کہ وہ لوگ غیر مستحق نہ سمجہے جائین جو نہ صاحب نصاب ہین
نہ حاجتمند **عامل** جو وصول عشر و زکوۃ کے لیے سعی کرے اسمین نہ فقر شرط ہے نہ حصہ معین یعنے
نہ یہ کہ آٹہوان حصہ دیا جاے اور نہ یہ کہ توانگر ہو تو نہ پائے اور کہا شافعیہ نے کہ عامل کو آٹہوان
حصہ ہو اسلیے کہ آیت مین آٹہہ مستحق مذکور ہین مگر یہ تقریر قوی نہین اسلیے کہ مقصود بیان
استحقاق ہے نہ تقسیم ورنہ لازم آتا کہ اگر ایک قسم دستیاب نہو تو ساتوین چہٹے حصے کی نوبت آئی
یا بعض محتاج ہو کہ سلے مرتے ہون مگر دوسری ضرور پائین پہر عامل کو بقدر اجرت دیا جاے گا
**مولفۃ قلوب** وہ نومسلم جنکو اخلاق و مال سے مطیع کرنا ہی یہ حصہ حضور اقدس نے دیا اور بعد
فتح مکہ و حنین نومسلمون کی تالیف قلوب فرمائی مسلم جب حنین کی لڑائی ہوئی بارہ ہزار لشکر مجاہدین
کا تہا جب مشرکین ہوازن و غطفان بڑہے سب ہٹ گئے آپنے دو بار پکارا داہنے طرف فرمایا
یا معشر الانصار یہ جان نثار بولے لبیک یا رسول اللہ اَبْشِرْ نَحْنُ مَعَكَ یا رسول اللہ آپ کو
خوشخبری ہو کہ فدائی آپکے ساتہ ہین بائین طرف آواز دی یا معشر الانصار ایسے ہی جواب ملا
پہر آپ اپنی سواری سے اوترے اور کفار بہاگ گئے اور بہت غنیمت ہاتہ لگی آپنے مہاجرین اور نومسلمونکو
دیدیا اور اپنے خادمان جان نثار انصار کو کچہ ندیا تو انصار نے کہا جب سختی ہو تو ہم بلائے جائین اور
دوسرے مال مارین حضور کو یہ خبر ملی آپنے سبکو جمع کیا اور فرمایا یہ کیا بات ہی سب خاموش ہو رہے فرمایا تم راضی
نہین کہ لوگ مال لیکر چلے جائین اور تم محمد کو اپنے ساتہ لیجاؤ اور اپنے گہرون مین رکہو سب خوش
ہو گئے اور کہا ہان یا رسول اللہ یہ تو دلی آرزو ہے پہر فرمایا اگر تمام دنیا ایک راہ چلے اور انصار
ایک راہ چلین تو مین انصار کی راہ اختیار کرون مگر زمانہ ابو بکر صدیق مین باجماع حصہ مولفۃ القلوب ساقط
ہو گیا اسلیے کہ ضرورت تالیف قلوب کرنے کی باقی نرہی **ف** ممکن ہے کہ کہا جاے کہ اسقاط حق
مولفۃ القلوب بعلت استغنا ہوا پہر کبہی حاجت سابقہ عود کرے تو کیون نہ حکم عود کرے گا

فی الرقاب مکاتب یعنی وہ غلام یا لونڈی جنکے مالک روپیہ لیکر آزاد کرنے پر آمادہ ہون تو نہین آزاد کرانا اور کہا امام مالک نے کہ غلام خرید کر آزاد کردے مگر عموم لفظ مکاتب کو بھی شامل ہے احمدی غارم عموم تاوان کہا شافعیہ نے غارم وہ جسنے مسلمانون کی اصلاح اور رفع فساد باہمی کے مصارف اپنے ذمے لے لیے اور قرضدار ہو گیا۔ اور کہا حنفیہ نے (غارمین) عام ہے ہر صاحب تاوان و دین مگر شرط یہ ہے کہ یہ دادنی کسی گناہ کے وجہ سے نہو اور یہ تخصیص عقلی ہے اسلیے کہ زکوۃ بغرض اعانت مومنین مجبور و فراغت ذکر آلہی و وصول رزق موعود آسمانی ہے نہ حرام و گناہ پر اعانت بدکارون کی کفالت مسئلہ بقدر ادائے قرض اعانت کیجاے گی مثلاً زید کی پاس ہزار درم ہین اور نوسو ننانوے کا قرض ہے تو اب ۱۸۹ درم تک اوسے دینا جائز ہے سبیل اللہ اسمین بھی اختلاف ہے کہا محمد نے مراد حاجی ہین جو مفلس ہو گئے ہون کہا ابو یوسف نے غازی بے سامان اور عموم لفظ چاہتا ہے کہ ہر شخص جو اللہ کے کام کرتا ہو بشرط افلاس مستحق ہے کوئی وجہ نہین کہ بعض خاص کر لیے جائین ابن سبیل مسافر بے مایہ یہ حکم اللہ کی طرف سے مقرر کیا ہوا ہے اور اللہ تعالی علیم و حکیم ہے احمدی یہ آیت بیان مصرف زکوۃ مین ہے اور صیغہ حصر سے معلوم ہوا کہ انکے سوا اور کوئی ان صدقات کا مستحق نہین پس بناے مساجد و تکفین اموات اور دوسری خیرات مین صرف کرنا نچاہیے اور یہ ضرور نہین کہ ان ساتون قسم کے آدمیون کو تلاش کرکے دیا جائے بلکہ انہین سے سبکو یا ایک کو دینا کافی ہے اسمین بیان مستحقین ہے نہ تقسیم اور شافعیہ کے نزدیک ہر قسم سے تین آدمیون کو ضرور دیا جاے دلائل اسکے تفسیر احمدی سے اور شرح وقایہ اور توضیح مین منقول ہین اور صاحب تفسیر کبیر نے ایک زبردست تقریر سی شافعیہ کا جواب دیا ہے مسئلہ گو مولفۃ القلوب کا حصہ نرہا تاہم نو مسلمون کی دلداری ایک مصلحت شرعی ہے

وَمِنْهُمُ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ النَّبِيَّ وَيَقُوْلُوْنَ هُوَ اُذُنٌ ۭ قُلْ اُذُنُ خَيْرٍ لَّكُمْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَ

اور ان مین سے وہ ہین کہ ایذا دیتے ہین نبی کو اور کہتے ہین وہ کان ہے کہدیجیے کان اچھا ہے تمہارے لیے ایمان لاتا ہے اللہ پر اور

يُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَرَحْمَةٌ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ ۭ وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

سچا جانتا ہے مومنونکو اور رحمت ہے اونکے لیے جو ایمان لائے تم مین سے اور جو ایذا دیتے ہین رسول اللہ کو اونکے لیے عذاب دردناک ہے

[illegible]

اونمین بعض ایسے ہین کہ نبی کریم کو ایذا پونہچاتے ہین اور کہتے ہین اون کے تو کان ہین آپ کہدیجیے کہ یہ کان تمہارے حق مین بہتر ہین وہ پیغمبر اللہ پر ایمان لاتا ہی اور مومنین کی بہی تصدیق کرتا ہی اور ایمان والون کے حق مین رحمت ہی اور جو لوگ رسول خدا کو ایذا پونہچاتے ہین اون کے لیے دردناک عذاب ہی معالم منافقین آنحضرت کی نسبت کلمات ناشایستہ کہاکرتے تو بعضون نے کہا ایسا نہ کہو مبادا آپکو خبر ملجاے تو مشکل ہو جلاس بن سوید بولا جو چاہو کہو اگر خبر ملیگی تو ہم قسم کہا لینگے مکر جاینگے آپ تو سراپا گوش ہین جو کہو سن لیتے ہین ہمارے قول و قسم کی بہی تصدیق کر لینگے (اذن) اوسے کہتے ہین جو کم عقل و بیخبر ہو جو سنا مان لیا تحقیق و تفتیش سے تعلق نہین ارشاد ہوا تمہارے ہی قول کے موافق آپکا (اذن) ہونا تمہارے لیے اچہا ہی اگر تم مومن ہو تو نبی کی تصدیق تمہارے حق مین برکت و رحمت ہی اگر منافق ہو تو جان بچے اور امن ملے پس مومن کے لیے موجب ستر و اعتبار ہی منافق کی جان بچتی ہی نہین تو جینا دشوار ہی در منثور آیت نبتل بن حارث منافق کے شان مین ہے وہ آپکو (اذن) کہتا تہا ف حاکم کا محکومین کے بات پر اعتماد کر لینا اور زیادہ تحقیق نکرنا خرابی جیساکہ آیت مین گزرا اور منع بہی ہی جیساکہ صفحہ ۲۶۰ مین گزرا اور مطابقت یون ہے کہ اگر یہ سادگی حمق و غفلت سے ہے تو بری اور مصلحت و دور اندیشی و عفو و کرم سے ہی تو اچہی ہی وہان منافقون کو مومنین سے جدا کرنا منظور تہا اور یہ بہی تہا کہ بوقت ضرورت درگذر کرنے سے عام عذر کا دروازہ کہلجاتا۔ اور یہان کوئی غرض متعلق نتہی پس جب حق قضا و حق خلق متعلق ہو تحقیق و تجسس لازم ہی اور جب ایسا نہو تو ستر و عفو اولی مسئلہ ایذاے پیغمبر معصیت و کفر ہے در مختار مین ہی کہ مسلم ہے تو توبہ قبول نہو اور ذمی ہے تو در صورت اعلان و عادت قتل کیا جاے کہا شامی نے توبہ قبول نہونا مقبول نہین حضور سراپا عفو تہی اور یہ امر کہ حق العبد ہی قاضی کے نائب ہونے پر موقوف ہی اور ایسا ثابت نہین ہوا ف میرے نزدیک ہجو و مدح انبیا حقوق اللہ سے ہین نہ پیغمبر سے صلہ متعلق ہی نہ گناہ اونکا وجود اون کا تعلق تعلقات سبحانی مین فنا تہا

ایذائی ف

يَحْلِفُونَ بِاللّٰهِ لَكُمْ لِيُرْضُوكُمْ وَاللّٰهُ وَرَسُولُهُ أَحَقُّ أَنْ يُرْضُوهُ إِنْ كَانُوا مُؤْمِنِينَ

قسمین کہاتے ہین اللہ کی تمہارے آگے تاکہ راضی کرین تمکو اور اللہ اور رسول اوسکا مستحق زیادہ ہے کہ خوش کرین اوسے اگر ہین مومن

ابن کثیر ایک منافق بولا واللہ یہ اشراف اور عمدہ لوگ گدہے سے بہی بدتر ہین اگر قول محمد صلے اللہ علیہ وسلم حق ہو یعنے نہ انکا شر ہونا قرین قیاس ہے نہ آپ کا صادق ہونا متیقن

الفتقا ایلاع

دوسرے آدمی نے کہا واللہ ارشاد حضور حق ہے اور تو گدہے سے بھی بدتر ہے - یہ خبر حضور میں پونہچے تو منافق مکر گیا قسمین کہانے لگا مومن مخلص نے کہا اے اللہ سچے کی تصدیق کر یہ آیت نازل ہوئی کبیر جب لشکر ظفر پیکر تبوک سے واپس آیا تو منافق قسمین کہا کہا کر اپنے عذر بیان کرنے لگے تاکہ مومنین کو راضی کر لین ارشاد ہوا یہ منافق اللہ کی قسمین کہاتے ہین کہ تمکو اے مسلمانو خوش کرین اور راضی کرنا تو اللہ کا ہی جو عالم الغیب و رقادر مطلق ہے یا اوسکے رسول کا راضی کرنا ہے جسکے رضا ایمان جسکی ناخوشی عذاب نار ہے جو اللہ کے تعلیم سے تمہارے قلوب و اعمال پر بھی مطلع ہوتا رہتا ہی پس اگر مومن ہو تو اللہ و رسول کو راضی کرو **ف** اول اسمین قسم کہانے کی مذمت ہی اگرچہ سچے ہی ہو اسلیے کہ قسم اوسی کے لیے ہی جو واقف نہو اور اللہ تعالی عالم الغیب اور رسول مؤید من اللہ ہی باقی رہے عوام صرف انکا راضی کرنا کوئی عمدہ بات نہین اسی لیے کہا امام ابوحنیفہ نے کہ نکول بذل ہی اقرار نہین یعنے جب مدعی گواہ نہ لا سکے اور مدعا علیہ پر حلف عائد ہو اور مدعا علیہ (نکول) یعنے قسم کہانے سے انکار کرے تو یہ اقرار بحق مدعی نہین جس سے سمجھا جاے کہ مدعا علیہ ظالم و کاذب تہا بلکہ اوسنے اپنا مال خرچ کر کے آپکو قسم سے بچایا جیساکہ مروی ہے سعید بن جبیر سے کہ اونہون نے کہا کہ مین نے اپنی قسم ستر ہزار دیکر خرید لی اور کہا اگر قسم کہاتا تو وہ راست ہوتے (ترغیب) **دوم** آنحضرت کے شرف و قرب کا بیان ہی کہ آپکی رضا کو اپنی رضا سے منضم فرمایا اور یہ کمال قرب و قبول ہی کہ ایک کی رضا و غضب دوسرے کی رضا و غضب ہو یرضوہ کا ضمیر اگر قریب یعنی رسول کی طرف راجع ہی تو رضاے رسول پر رضاے الٰہی موقوف ہوے جیساکہ فرمایا مَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ جسنے پیغمبر کی اطاعت کی وہ اللہ کی اطاعت کر چکا اور اگر بعید اللہ کی طرف ہی یا ہر واحد کی طرف ہی تب بھی وہی مضمون اتحاد ظاہر ہے سے اسمین اشارہ جلی ہے کہ رسول کو تمہارے قلوب و اعمال پر اطلاع دیجاتی ہی ورنہ کیا وجہ تھی کہ رضاے مومنین ہو اور رضاے رسول نہو حالانکہ آپ زیادہ تر قسم اور قول کی تصدیق کرنے والے تھے جیساکہ فرمایا یُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِیْنَ اور یہ حالف بظاہر مومن بھی تھے

---

اَلَمْ یَعْلَمُوْٓا اَنَّهٗ مَنْ یُّحَادِدِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَاَنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خَالِدًا فِیْهَا ؕ ذٰلِكَ الْخِزْیُ الْعَظِیْمُ ۝

کیا نہین جانا اونہون نے شان یہ ہی کہ جو خلاف کرے اللہ سے اور رسول سے اوسکے بیشک اوسکے لیے آگ ہی دوزخ کی ہمیشہ رہے گا اوسمین یہ رسوائی بڑی ہی

---

کبیر (الم یعلموا) وہان کہا جاتا ہی جہان تعلیم مقصود ہو اور شاگرد باوجود سعی و توجہ استاد بے پروائی کرے تو کہتے ہین اب تک نہ سمجھے **حاصل** مدتون سے اونکو پیغمبر خدا تعلیم کر رہے ہین

اور نہ سمجھے کہ جو اللہ و رسول کے خلاف کرے اسے آگ دوزخ کی ہی اوسمین ہمیشہ رہے اور یہ رسوائی بڑی ہی در منثور اس رسوائی کی شرح حضرت ابوبکر صدیق نے خطبے مین یون فرمائی کہ میدان حشر مین ایک بندہ حاضر کیا جائیگا جسے دنیا مین مال وصحت عطا ہوئی تھی اور اوسنے ناشکری کے ارشاد ہوگا اسدن کے لیے کیا لایا ہی جب وہ کچھ نہ پائیگا اسقدر رو ئیگا کہ آنسو بہ نکلینگے - پھر دوبارہ اوسے شرم دلائی جائیگی پھر خون سے رو ئیگا تیسری بار اپنے ہاتھ کہنیون تک چبا لیگا پھر غیرت دلائی جائیگی تو پھوٹ پھوٹ کر رو ئیگا آنکھون کی پتلیان رخسار و نیز پر بھکر آجائینگی ہر گال (سو جگہ) ایک ایک فرسخ کا ہو جائیگا کہیگا ای رب دوزخ ہی مین بھیجدے کہ ان جگر دوز طعنون سے بچون ابو سعود حاد (خلاف ہوا) باب مفاعلۃ سے ہی مجرد اسکا حد آور محادہ یہ ہی کہ دو آدمی ہون اور ہر ایک جانب مخالف میل کرے بحث مَن عام ہی اور حاد خاص معلوم المعنے پس ضرور ہی کہ ذرا خلاف کیا اور خالد النار ہوا اور یہ خلاف اجماع ہی جواب مَن تو عام ہے مگر حاد مین خفا ہی ادنیٰ خلاف ساقط اور اعلیٰ داخل ہوگا توضیح اسکی یہ ہی کہ اتمام مخالفت ہی ممکن ہے نہ موافقت کہ شان الوہیت و رسالت مقتضی ہی کہ بندہ صرف اوسکی ارشاد کے خلاف نہون دوسرے احوال سے علاقہ نہین اور ارشاد کی دو قسمین ہین رضا یعنے بجالانے مین انعام ہی ترک مین الزام نہین اور یہ درجہ (عدم موافقت) کا ہی تحکم یعنے ضرور کرو اسمین کبھی خلاف بلا قصد ہو جاتا ہی مثلاً نماز فرض ہی اور آدمی نے دوسرے شغل مین وقت صرف کر دیا اس خیال سے نہین کہ مین نمازی نہ بنو نگا بلکہ اسلیے کہ جو کرتا ہون وہ کیے جاؤنگا یہ ادنیٰ خلاف ہی کبھی خلاف ہی کرنا مقصود ہوتا ہی جیسے کفار و منافقین کو اور یہ کامل درجہ خلاف ورزی کا ہے اور اسی کی سزا جہنم اور خلود ہی اسلیے کہ مطلق فرد کامل کی طرف منصرف ہوتا ہی اور کمال خلاف یہی ہی کہ معنی حاد چاہتے ہین کہ جانب خلاف مقصود ہو اسناد فعل یعنے خود خلاف کیا) قصد وارادہ کو چاہتے ہی ورنہ یون کہتا کہ جس سے خلاف ورزی ہوگی) کافی تھا باب مفاعلۃ چاہتا ہی کہ دونو جانب سے بعد و خلاف ہو اور یہ کفر ہے پر صادق آتا ہی ایمان پر نہین پس نہ غیر کافر مخالف کامل ہی نہ خالد النار اور جملہ کافر مخالف کامل ہین اور خالد النار **استنباط** دو سزائین مذکور ہوئین جہنم خلود پس اگر خلاف و قصد دونو ہین تو نار و خلود دونو ہین اور اگر صرف خلاف ہے تو سزاوار نار ہوا مگر دائماً نہین اور یہ مرتبہ ہی اہل فسق و بدعات کا اور خلاف کا قصد ہی مگر سرزد نہین ہوا

جیسے کوئی کافر بالغ یا عاقل ہوتی ہے مرگیا تو خلود ہی باعتبار قصد کے اور جسطرح قصد خلاف کو مخالفت لازم ہی خلود کو دخول نار لازم۔ اور اگر نہ خلاف کیا نہ قصد خلاف تو عذاب ہے نہ خلود البتہ علوے مدارج وکثرت نعم اختیار موافقت سے متعلق ہو تنبیہ علانیہ گناہ کبیرہ کرنے والا جیسے تارک صوم وصلوۃ۔ شراب خوار۔ زانی۔ راشی۔ سود خوار۔ قمار باز۔ داڑھی منڈانے والا نیچا پاجامہ پہننے والا۔ اور فاسق وفاجر وبدعتی وغیرہ سے ایک نوع کا قصد مخالفت پایا جاتا ہو ان کے خاتمہ بخیر ہونے کا البتہ خوف ہو گو حق سبحانہ تعالے رحیم اور اوسکا رسول کریم ہے

يَحْذَرُ الْمُنَافِقُونَ أَنْ تُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ سُورَةٌ تُنَبِّئُهُمْ بِمَا فِي قُلُوبِهِمْ قُلِ اسْتَهْزِئُوا إِنَّ اللَّهَ مُخْرِجٌ مَا تَحْذَرُونَ

ڈرتے ہین منافق یہ کہ اوتاری جاوے اون پر کوئی سورت جو جتادے اونکو جو کچھ ہے دلون مین کہہ ہنسی کرلو بیشک اللہ نکالنے والا ہے جس سے ڈرتے ہو

منافق ڈرتے ہین کہ مبادا اون کے حق مین کوئی سورت اوترے اور جو دل مین چھپائے ہوئے ہین وہ کھل جاوے آپ صلے بنی کریم اون سے کہدیجیے کہ ہنسے جاؤ اللہ تعالی اوس راز کو ضرور ظاہر کردیگا جس سے تم ڈرتے ہو معالم کہا ابن عباس نے ستر منافقون کے نام مع ولدیت اوتارے گئے پھر منسوخ کردیے گیے کہ اون کی اولاد جو مومن ہون ندامت نہ اوٹھائین ف اس روایت سے معلوم ہوا کہ کسی مومن کو اوسکے باپ دادا کی برائیون سے عار نہ دلانا چاہیے

وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ لَيَقُولُنَّ إِنَّمَا كُنَّا نَخُوضُ وَنَلْعَبُ قُلْ أَبِاللَّهِ وَآيَاتِهِ وَرَسُولِهِ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِئُونَ

اور اگر پوچھین آپ اون سے کہینگے تھے ہم مگر بحث کرتے اور کھیلتے کہدیجیے کیا اللہ سے اور آیتون سے اوسکی اور پیغمبر سے اوسکے تھے تم مسخری کرتے

خوض۔ غوطہ لگانا۔ باتین کرنا۔ یہان مراد ہے جھوٹی اور دل لگی کی باتون سے اگر آپ اون سے پوچھین اور اون کی بیہودہ باتون سے سوال کرین تو صاف کہدینگے ہم تو جھوٹ موٹھ باتین کرتے تھے اور کھیلتے تھے آپ کہدیجیے کہ اللہ سے اور اوسکی آیتون اور پیغمبر سے تمسخر واستہزا کرتے تھے یعنی اگر تمہاری بات مان لی جاوے تو بھی اللہ ورسول سے استہزا ہوگا اور یہ اوس سے زیادہ ممنوع ہے کبیر کہا ابن عمر نے کسی منافق نے کہا کہ ہمنے در وغگو نامرد۔ خوفناک زیادہ ان سے نہین دیکھے مراد اوس کے حضور اور مومنین تھے ایک مسلمان نے کہا تو جھوٹا منافق ہے اور حضور کو پہنچا دیے گیا کہ آپ پر یہ وحی آچکی تھی جب اوس سے پوچھا گیا تو یہ عذر لغو کیا کہا قتادہ نے بوقت لشکر کشی تبوک منافق بولتے تھے کہ یہ رومیون کا ملک ودولت لینے کی ہوس رکھتی ہین۔ بوقت مراجعت جب الزام دیا گیا تو بولے ہم تو یونہین کہتے تھے احمد کہ اللہ ورسول سے استہزا نفاق وکفر ہے

لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ ۚ اِنْ نَّعْفُ عَنْ طَآئِفَةٍ مِّنْكُمْ نُعَذِّبْ طَآئِفَةًۢ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا مُجْرِمِيْنَ

نہ عذر کرو بیشک کفر کیا تمنے بعد اپنے ایمان کے اگر معاف کرین ہم ایک گروہ سے تم مین سے عذاب کرینگے ہم دوسرے گروہ کو اسلیے کہ وہ تھے گنہگار

اے منافقو نہ عذر کرو بیشک تمنے کفر کیا اظہار ایمان کے بعد اگر کسی گروہ کو (بسبب اوسکے ندامت وتوبہ کے) بخشدینگے تو دوسرے گروہ کو (جنکے دل ویسے ہی سخت ہین) عذاب کرینگے اسلیے کہ وہ مجرم ہین۔ یہ جواب ہی منافقین کے فریب آمیز عذر خواہیونکا کہ یہان سماعت ہوگی تو اوسی کی جسنے سچے دلسے توبہ کی ابن کثیر آپنے منافقون کو بلاکر یہ آیتین سنائین اور فرمایا کیا تم نے ایسا ایسا کیا ہی قسم کہا گئے کہ ہرگز نہین معالم ابن حمیر الاشجعی جو اسوقت تک انہین مین تہے صدق دل سے تائب ہوے اور دعا کی اے اللہ مجھے اپنی راہ مین شہید کر اللہ نے اونکے عذر قبول فرمائے اور وہ جنگ یمامہ مین شہید ہوے یہ ہنستے تہے مگر باتین نہ بناتین وہم یہ کیون ارشاد ہوا کہ تمنے ایمانکے بعد کفر کیا حالانکہ وہ مومن نہوے تہے دفع یہ اونہین کے منہ سے اونکا قائل کرنا ہے کہ اگر تم اپنے بیان کے موافق تہے تو یہ افعال کفر کے ہوے اور اگر مومن نہ تہے تو بحیلہ عذر عبث ہوف یہ ارشاد کہ ہم ایک کو بخشین گے تو دوسرے پر عذاب کرینگے امید دلاتا ہے کہ دل سے نادم ہو یہان بخشنے دیر نہین لگتی اور ڈراتا ہے کہ فریب سے جان بچانا بحضور شاہنشاہ قادر و غیب دان ممکن نہین

اَلْمُنٰفِقُوْنَ وَالْمُنٰفِقٰتُ بَعْضُهُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ ۘ يَاْمُرُوْنَ بِالْمُنْكَرِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمَعْرُوْفِ

منافق مرد اور منافق عورتین ایک دوسرین کا (جنس ہم) دوسرے کا حکم کرتے ہین گناہ کا اور روکتے ہین نیک باتون سے

وَيَقْبِضُوْنَ اَيْدِيَهُمْ ۚ نَسُوا اللّٰهَ فَنَسِيَهُمْ ۚ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝

اور بند کرتے ہین ہاتھ اپنے بہول گئے اللہ کو بس بہول گیا انکو اللہ بیشک منافق وہی نافرمان ہین

ایک منافق دوسرے کا ساتھی ہے مرد ہون یا عورتین۔ یہ برائیونکی طرف لوگون کو متوجہ کرتے ہین اور اچھی باتون سے روکتے ہین اور اپنے ہاتھ ادائے زکوۃ وصدقات واعانت اسلام وخدمت مومنین سے روکتے ہین اللہ کو بہولے ہوے ہین اللہ بہی اونہین میدان حشر مین بہلا دیگا پہر کچھ فریادرسی نہوگی یا دنیا مین عطاے توفیق ونزول برکات وقبول عذر ومغفرت عامہ سے محروم کردیےگئے۔ بیشک منافق حکم سے نکل جانے والے ہین

وَعَدَ اللّٰهُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْمُنٰفِقٰتِ وَالْكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ هِيَ حَسْبُهُمْ ۚ وَلَعَنَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ

وعدہ کیا اللہ نے منافق مردون اور منافق عورتون سے اور کافرون سے آگ کا دوزخ کے ہمیشہ رہینگے اوسمین وہ آگ کافی ہے انکو اور رحمت سے دور کیا انکو اللہ نے اور انکو عذاب ہے قائم

اللہ تعالی نے منافق مرد اور منافق عورتون اور کافرون سے وعدہ کرلیا ہی کہ اون کے لیے دوزخ کی آگ ہی او سمین ہمیشہ رہینگے یہی آگ اون کے لیے شایان ہی اور اللہ نے اونہین اپنی رحمت سے دور کردیا ہی اور اونکے لیے دردناک عذاب ہی

كَالَّذِينَ مِن قَبْلِكُمْ كَانُوا أَشَدَّ مِنكُمْ قُوَّةً وَأَكْثَرَ أَمْوَالًا وَأَوْلَادًا فَاسْتَمْتَعُوا

مثل اونکے کہ تھے پہلے تمسے تھے سخت تمسے زور مین اور زیادہ مال اور اولاد مین پھر نفع اوٹھایا اونہون نے

بِخَلَاقِهِمْ فَاسْتَمْتَعْتُم بِخَلَاقِكُمْ كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِينَ مِن قَبْلِكُم بِخَلَاقِهِمْ وَخُضْتُمْ

اپنے حصے سے پس نفع لیا تمنے بہی اپنے حصے سے جیسا کہ نفع اوٹھایا اونہون نے کہ تھے پہلے تمسے حصے سے اپنے اور باتین بنائین تمنے

كَالَّذِي خَاضُوا أُولَٰئِكَ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْخَاسِرُونَ

جیسے باتین بنائین اونہون نے یہ لوگ ہین کہ مٹگئے عمل اونکے دنیا مین اور آخرت مین اور یہی نقصان پانیوالے ہین

یعنے اے منافقو تم بہی بلاے دنیاوی اور عذاب اخروی مین مبتلا ہوگی مثل ون لوگون کے جو تم سے پہلے تہی اور قوت ومال واولاد مین تمسے زیادہ تہی اور اپنی دنیاوی حصے سے فائدہ اوٹھالیے تو تم بہی اپنے حصے سے جو تمہارے مقدر مین ہی نفع اوٹھاؤ جیسے وہ اپنی حصے سے نفع اوٹھا گئے اور بحث بیجا وقیل وقال عبث مین پہنسے رہو جسطرح وہ لق لق وزق زق مین رہے یعنی منافق یہ وہی لوگ ہین جنکے اعمال دنیا وآخرت مین ضایع ہوے دنیا مین بوجہ نفاق وفریب ہر طرف ذلیل تدبیرین ناتمام کیا برباد۔ آخرت مین کافرون کے ساتھ دوزخ مین گرفتار اور یہ لوگ اپنے تجارت مین نقصان پانے والے ہین نہ سرمایۂ حیات سودمند نہ نقد عمل بکار آمد

أَلَمْ يَأْتِهِمْ نَبَأُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ قَوْمِ نُوحٍ وَعَادٍ وَثَمُودَ وَقَوْمِ إِبْرَاهِيمَ وَأَصْحَابِ مَدْيَنَ

کیا نہین آئی پاس اونکے خبر اونکی جو تھے پہلے اونکے قوم نوح اور عاد اور ثمود اور قوم ابراہیم اور صاحب مدین

وَالْمُؤْتَفِكَاتِ أَتَتْهُمْ رُسُلُهُم بِالْبَيِّنَاتِ فَمَا كَانَ اللَّهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلَٰكِن كَانُوا أَنفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ

اور اولٹے گئے لائے اونکے پاس پیغمبر اونکے نشانیان پس نہ تہا اللہ کہ ظلم کرتا اونپر مگر تھے وہ جانونپر اپنے ظلم کرتے

اے منکرو کیا تمکو اون لوگون کا حال نہین معلوم ہوا جو تمسے پہلے گزر چکے ہین وہ نوح کی قوم ہی جو پانی مین ڈوبکر مرے اور امت عاد ہی جو ہواے تند سے برباد ہوے اور قوم ثمود کی ہے جو زلزلے کے عذاب مین ہلاک ہوے اور قوم ابراہیم کے لیئے نمرود جنسے نعمتین سلب کرلین اور

۵ کالذین منافقین [illegible] ... [illegible] خطاب منافق ... لیغاک سے ... [illegible] ... الفال ... [illegible]

نمرود کو خدائی کا مزا چکھا یا اور مدین والے امت شعیب ہین جو سائبان کے عذاب سے مرے اور موتفکہ یعنے پھرنے والے وہ قوم لوط ہی جو الٹ پلٹ کر جہنم واصل ہوے ان سب کے پیغمبر کھلی کھلی نشانیان اور زبردست معجزے لیکر آئے اور کوئی عذر نہ سمجھنے کا باقی نرکھا پس اللہ نہ تھا کہ اونپر ظلم کرتا مگر وہ خود اپنے جانونپر ظلم کرنیوالے تھی نافرمانی کی جہنم کے سزاوار قرار دیے گئے

ف معلوم ہوا کہ اگلون کے حالات سے عبرت اختیار کرنا لازم ہے ورنہ تارک پر الزام ہوتا

علامات مومنین — وقف لازم

وَالْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۘ يَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ

اور مومن مرد اور مومن عورتین ایک انمین کی دوست ہین دوسرے کی حکم کرتے ہین نیکی کا اور منع کرتے ہین گناہ سے اور

وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَيُطِيْعُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۭ اُولٰۗىِٕكَ سَيَرْحَمُهُمُ اللّٰهُ ۭ

قائم کرتے ہین نماز اور دیتے ہین زکوٰۃ اور اطاعت کرتے ہین اللہ کی اور اوسکے رسول کی یہ لوگ ہین کہ رحم فرمائیگا اونپر اللہ

اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ

بیشک اللہ غالب حکمت والا ہے

اور ایمان والے مرد اور عورتین یہ سب آپسمین ایک دوسرے کے ولی اور دوست ہین یہ حکم کرتے ہین شرعی امور کا اور روکتے ہین برے کامون سے اور نماز اچھی طرح پڑہتے ہین اور زکوٰۃ ادا کرتے ہین اور اللہ ورسول کے اطاعت کرتے ہین یہ لوگ قریب ہے کہ اللہ رحمت کرے اونپر بیشک اللہ غالب حکمت والا ہی ف آیت مین کئی فائدے ہین (علامات مومنین) ۱ آپسمین محبت کرنا ۲ اچھی باتین بتانا ۳ برائیون سے روکنا ۴ نماز ۵ زکوٰۃ ۶ ہر امر مین اطاعت خدا ورسول نکتہ اس تعمیم سے معلوم ہوا کہ صرف چند فرائض پر کفایت نہین ہوسکتی ہر دم منتظر حکم و آمادۂ خدمت رہنا چاہیے نکتہ جب اطاعت نشان ایمان ہی تو معصیت سلب ایمان اور امر مباح عبث مسئلہ بعد آنحضرت کے اطاعت رسول یہی ہی کہ علماے ربانی و خلفاے اسلامی کی اطاعت کی جاے (انجام مومنین) استحقاق رحمت خلعت قبول تاج رضا بہشت برین حصول مدعا (احکام) ہر مسلمان کا حق دوسرے پر ہی - اقارب پر صلۂ رحم - تکفل نفقات مساکین - ولایت ونگرانی نابالغ - ولایت نکاح اناث - خلیفہ پر جان - مال - آبروی رعایا کے حفاظت اون کے اصلاح ورفاہ کی توجہ بیکس و عاجز کی حمایت اسلیے کہ (اولیا) جمع ولی بمعنے نزدیک و دوست - و حاکم و متکفل ہی اور ہر حال مین مجمل بحسب تفسیر احادیث و اجتہاد ہر شخص کی ولایت و حقوق جداگانہ ہین مسئلہ امام وقت ہر صغیر بے وارث کا ولی ہے اسلیے کہ یہ ولایت عام مسلمانون کے ذمے ہی اونکی طرف سے امام ذمہ دار ہو مسئلہ کسی مسلمانپر حلال نہین کہ دوسرے مسلمان کو قول یا فعل یا قصد مجردسے ضرر پہونچاے اسلیے کہ

دوستی و تکفل و حمایت علامت ایمان ہو البتہ حق شناسی امر آخر ہے **اقتباس** جبکہ منافقین و کفار ایک گروہ اور مومنین ایک گروہ قرار پا گئے پس وہ سلوک اور وہ محبت جو باہمی مسلمانوں مین ثابت و لازم ہے کفار سے رکھنا نچاہیے اور وہ عناد و تشدد جو کفار کی نسبت مقتضای اسلام ہے مسلمان سے جائز نہو گا تاکہ امتیاز باقی رہے اور یہی معنے ہین موالات کفار و مراعات اسلام کے ربط مومنین کی نشانیان فرما کر اوس رحمت کے تفصیل فرمائی جسکا اونھین امیدوار کیا ہو

**وَعَدَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَ**

وعدہ کیا اللہ نے مومن مردوں اور عورتونسے جنتوں کا جاری ہین تلے اوسکے نہرین ہمیشہ رہنے والے اونمین اور

**مَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ؕ وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ**

گھر پاک جنات عدن مین اور رضا اللہ کی بڑی ہے یہ وہی کامیابی بڑی ہے

ع ۱۵

اللہ تعالی نے ایمان والے مردون اور عورتون سے وعدہ کر لیا ہو جنتونکا جنکے تلے نہرین جاری اونمین ہمیشہ رہین نہ نکلنے کا ڈر نہ فنا کا رنج اور محل پاکیزہ جنات عدن مین ملینگے اور سب سے بڑھکر اور بہتر اللہ کا خوش ہو جانا ہو اور بہت بڑی کامیابی ہو **ف** دوسری آیتین انعام و رحمت کی خبر سناتے ہین اور یہ آیت وعدہ و عہد جناب باری ہو پس زیادہ تر اطمینان بخش قلوب ہو انہار بدور سافرہ مین ہو کہ بہشت کی نہرون نکا پانی شیرین نہ مزا بدلے اور آپنے فرمایا کہ مشک کے پہاڑون سے نکلے ہین۔ دوسری روایت مین ہو کہ جنت عدن سے یہ نہرین جاری ہین فرمایا یہ نہرین بالائے زمین روان ہین عمق مین نہین مساکن طیبہ در منثور مین ابوہریرہ و حصین بن عمران سے مروی ہو کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت مین موتی کے محل ہین ہر ایک مین ستر گھر یاقوت سرخ کے ہر گھر مین ستر بیت زمرد سبز کے ہر بیت مین ستر فرش ہر رنگ کے ہر ایک پر ایک حور سیاہ چشم جلوہ گر اور ستر خوان نعمت بچھے ہوے اور ستر خوبصورت خادم کمربستہ جنتی کو اسقدر قوت دیجائیگی کہ ان تمام حوران دلفریب و اغذیہ روح بخش سے متمتع ہو عدن کہا صاحب تفسیر کبیر نے کہ عدن کے بیان مین دو قول ہین ایک یہ کہ عدن نام ہے ایک مقام کا جو جنت مین ہو عبیا کہ صاحب معالم نے کہا کہ کہا عمرو بن عاص نے جنت مین ایک محل ہو جسکا نام ہو عدن اوسکے گرداگرد برج ہین اور پانچ ہزار دروازے اور کہا عطا ابن صائب نے عدن ایک نہر ہے اوسکے دونو کنارونپر باغ سرسبز۔ کہا ابن مسعود نے وسط جنت مین محل ہو کہا مقاتل نے عدن جنت کا اعلی درجہ ہے اسمین نہر تسنیم جاری ہو اور گرد اوسکے پر قرار اوسمین محل ہین یاقوت اور موتی اور سونیکی روش سے

ہوا چلتی ہی اور اوسمین مشک ڈالدیتی ہی کبیر کہا ابن عباس نے عدن کی چہت عرش ہی اور یا ایک
شہر ہے ۲ یہ کہ عدن صفت ہی جنت کے معنے اسکے قریب یا جگہ جیساکہ روایت ہے ابن عباس
سے کہ عدن معدن ہی مشتق ہے جہان جنتی ہمیشہ رہینگے اور اس بنا پر سب جنتین عدن ہین بحث
صاحب درمنثور و معالم اور دو غیرے مفسرون نے باتفاق روایت کی کہ عدن مخصوص ہے پیغمبرون
اور صدیقون و شہیدون کے لیے - اور آیت سے ظاہر ہے کہ تمام مومن اوسمین داخل ہونگے
جیساکہ عموم لفظ و سیاق سے ظاہر ہے حل اگر عدن بحسب قول ثانی جنت کا وصف ہو تو ہر
مومن اوسکا مستحق ضرور ہوگا - اور اگر کسی خاص مقام کا نام ہے جیساکہ روایات سے ثابت
اور اس قول سے کہ وہ مخصوص با نبیا و صدیقین و شہدا ہی مفہوم ہی تو تاویل کیجایگی کہ جنت
تو عموماً عطا ہوگی اور وہین خلود و سکونت ہی مگر عدن اور رضائے خاص سے بہی بقدر منصب
عطیات ہونگے اور انبیا و صدیق و شہید عدن مین ساکن اور رضا مین مستغرق رہینگے واللہ اعلم
کبیر جنت سے مراد باغ اور مساکن سے مراد قصر و محل تاکہ عطف مین مغایرت پائی جائے اور
گلگشت و چمن محل تفریح اور حور و قصور جائے استراحت ہو رضوان اللہ کا خوش ہونا سب
بہ نعمت تمام نعمتون سے کہ ذکر و تصور مین آسکین بدرجہا افضل ہی اسلیے ارشاد ہوا اکبر الصیغہ
تفضیل اور مضاف الیہ محذوف ہی یعنے من کل شئی یا من ذلک لمذکور نکتہ جسطرح ذات
بابرکات حق سبحانہ تعالی تمام چیزون سے افضل و اکبر ہی ایسے ہی رضائے الہی تمام نعمتون سے
بڑہکر اسی لیے کلمہ (اکبر) ذکر فرمایا لطیفہ عطایائے الہیہ کے چار درجے ہین ۱ دنیاوی نعمتین
یہ گو بنظر رضا و قبول ہون جیسے حضرت یوسف یا حضرت سلیمان پر بزمانہ خلافت مین ہمارے
حضور کے اصحاب پر یہ فانی اور اعتباری ہی زیادہ وقعت نہین رکہتے ۲ لذائذ بہشت گو یہ
باقی اور محمود ہین مگر تلذذ نفس و جسم کے لیے ہین مراتب علیای روح کو نہین پا سکتین ۳ لقای حق تعالی
جسکی امیدون نے قیامت برپا کر رکہی ہی گو سعادت عظمی و مراتب علیا سے ہی مگر طالب مشتاق
متلذذ ہوتا ہی ۴ رضای خاص اسمین حضرت محبوب متلذذ و محظوظ ہوتا ہی اور فرق تلذذ
حبیب و تلذذ محبوب کا ظاہر ہے جسکا دل بہنا ہوا ہے وہ اس مزے سے ماہر ہی ۵
ایک مقصود و مدعا طلبی بعدم مزن دیگر از خدا طلبی ؛ در رضا خواہش لقا ہست حرام تو لقا از پئے رضا طلبی
پس بہشت مین عطیات محبوب سے تلذذ ہی اور دیدار مین ذات محبوب سے اور رضا مین تلذذ
بر رضا و تلذذ محبوب ہی ع ببین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا ؛ جنت و ثواب اسلیے مطلوب ہی

ار محل رضا وعدہ گاہ لقا ہی۔ اور عین مقصود و مدعا ہی مگر رضا ایسی صفت نہین جسکا اثر دونو جانب نہو یہ یقین کر زید ہمسے راضی ہی دلیل ہی کہ ہم بھی اوس سے راضی ہین پس کمال رضاے الٰہی اونہین کے لیے ہی جو دنیا مین اوسکے رضا ہی کا دم بھرتے رہے ہر چند رضاے محبوب نہ اختیاری ہی نہ کسبی مگر اپنے دل کا خوش رکھنا اور اوسکے ہر ادا کو لذیذ جاننا اپنے تمام ارادے تمام اختیار بلکہ قوت امتیاز و حس ادراک کو بھی فنا کر دینا اور مقام عبدیت تامہ مین سر جھکانا آخر کار موجب محبت و رضای محبوب ضرور ہو جاتا ہی مسلم فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حق تعالیٰ جنتیون سے کہیگا کیا تم ہمسے راضی ہو عرض کرینگے ہمکو کیا ہوا ہی کہ راضی نہون ہمکو وہ دیا جو کسیکو نہین دیا ارشاد ہوگا اس سے بھی افضل دونگا عرض کرینگے ای رب اب اس سے زیادہ کیا ہی فرمائیگا مین اپنی رضا تمپر حلال کیے دیتا ہون پھر کبھی ناخوش نہونگا ذلک سے مراد یہ تمام انعام یا صرف رضا ہی

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنَافِقِينَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ ۚ وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ ۖ وَبِئْسَ الْمَصِيرُ

ای پیغمبر جہاد کیجیے کافرون اور منافقون پر اور سختی کیجیے اونپر اور ٹھکانا اونکا دوزخ ہی اور برا بازگشت ہی

اے پیغمبر کفار اور منافقونپر جہاد کیجیو اور اونپر سختی کیجیے اونکا ٹھکانا دوزخ ہی اور بری جگہ ہے **ف** بظاہر منافق و کافر دونو کے قتل کا حکم ہے مگر ایسا نہین بحالت اقرار ایمان امان واجب ہی لہذا مفسرین نے مختلف تاویلین کین کہا گیا جہاد سے مراد زبانی تشدد و سرزنش ہے لیکن کفار کے حق مین یہ کافی نہین اور کہا گیا مراد اجرای حدود ہی مگر یہ حکم عام ہی مومن و منافق دونون مین اور کہا گیا کہ کافرون سے لڑو اور منافقون کو فہمایش کرو۔ یہ جمع درمیان حقیقت و مجاز جائز نہین ہان یہ کہا جاے کہ منافق واجب القتل ہین مگر اسوجہ سے کہ ثبوت شرعی غیر ممکن ہے حکم نافذ نہین ہو سکتا اور فائدہ یہ ہی کہ منافق و کافر دونو ایک حال مین سمجھے جائین اونسے نفرت اونکی توہین دلون مین قرار پکڑے اُن سے اجتناب اور نفرت کرین اور اگر کبھی کوئی منافق اقرار کرے کہ میرا اسلام زبانی ہے اوسکا سر اوڑا دین اور آنحضرت باوجودیکہ منافقون کے حال سے مطلع کر دیے گئے تھے اسلیے خاموش رہے کہ حجت ظاہر شرع مقصود تھی اور اخبار غیب سی پردہ دری موجب ابتلای عام ہو جاتے یا یہ کہا جاے کہ جہاد لغت مین مشقت و سعی ہی اور شرع مین وہ سعی جو اصلاح و دفع شر کے لیے کی جاے اور سعی اصلاح بحسب اختلاف احوال مختلف ہوتی ہی جسطرح علاج کبھی قطع عضو و اخراج دم سے ہوتا ہی اور کبھی دوسرے آسان ذریعون سے کافر کھلم کھلا منکر ہے اوسے تلوار سے ڈرایا تاکہ انکار ظاہر اور شر فرو ہو اور منافق کی اصلاح قلبی

۷۵ ع جہاد کی سعی کا ... مین

مقصود ہی جسپر زور نہین چل سکتا ہان تنگ و عار تنفر تو ہین نصیحت سے کچھ کام نکلے تو نکلے پس بطور عموم مجاز ہر مقام پر معنی مناسب لیے جائینگے اور اسکی طرف میل کیاہے صاحب تفسیر کبیر نے لطیفہ نفس امارہ منافق ہے اور شیطان کافران دو نو پر جہاد واجب اور تشدد لازم

يَحْلِفُونَ بِاللَّهِ مَا قَالُوا وَلَقَدْ قَالُوا كَلِمَةَ الْكُفْرِ وَكَفَرُوا بَعْدَ إِسْلَامِهِمْ وَهَمُّوا
قسم کہاتے ہین اللہ کی نہین کہا اور بیشک کہے کلمے کفر کے اور کفر کیا بعد اپنے اسلام کے اور قصد کیا

بِمَا لَمْ يَنَالُوا وَمَا نَقَمُوا إِلَّا أَنْ أَغْنَاهُمُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ مِنْ فَضْلِهِ فَإِنْ يَتُوبُوا يَكُ خَيْرًا لَهُمْ
اوسکا کہ نہ پایا اور نہین دشمنی کی مگر یہ کہ غنی کردیا اونکو اللہ نے اور اوسکی رسول نے فضل سے اپنے پس اگر توبہ کرین ہوگا اچھا واسطے اونکے

وَإِنْ يَتَوَلَّوْا يُعَذِّبْهُمُ اللَّهُ عَذَابًا أَلِيمًا فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَمَا لَهُمْ فِي
اور اگر روگردانی کرین البتہ عذاب کریگا اونپر اللہ عذاب دردناک دنیا مین اور آخرت مین اور نہین واسطے اونکے

الْأَرْضِ مِنْ وَلِيٍّ وَلَا نَصِيرٍ ۝
زمین مین دوست اور نہ مددگار

معالم کہا ابن عباس نے آپ ایک پتھر کے تلے رونق افروز تھے کہ فرمایا ایک آدمی آئیگا اور تمکو دیکھیگا شیطان کی آنکھون سے اوس سے بات نکرنا تھوڑی دیر گزری تھی کہ ایک مرد کرنجا آیا آپنے اوسے بلا کر کہا تونے ہمین کیون برا بہلا کہا وہ چلا گیا اپنے ساتھیونکو لایا سبنے قسمین کہائین کہ اسنے ایسا نہین کہا اللہ تعالی نے اوسکی تکذیب نازل فرمائے۔ اور کلبی نے کہا جلاس بن سوید نے کہا تہا کہ اگر آپ سچے ہین تو ہین گدہے سے بہی بدتر ہون جب آپ جنگ تبوک سے واپس آئے عامر بن قیس نے حضور مین عرض کیا جلاس مکر گیا آپنے فرمایا اچھا میرے منبر کے قریب قسم کہاؤ دونو قسمین کہا گئے مگر عامر نے ہاتھ اوٹھا کر کہا اے رب اپنے پیغمبر پر میری تصدیق نازل فرما آپنے فرمایا مومن امین ہوتا ہی جبرئیل یہ تصدیق لیکر آئے جب توبہ کا ذکر آیا تو جلاس کہڑے ہوے اور عرض کی لے رسول کریم اللہ تعالی مجھے توبہ کی بشارت سناتا ہی عامر سچے ہین اور مین توبہ کرتا ہون آپنے توبہ قبول کی اور وہ مومن خالص ہو گئے الحاصل اللہ کی قسمین کہاتے ہین کہ ہمنے رسول کو برا بہلا یا اور کوئی خلاف بات نہین کہی اور بیشک کلمات کفر کہے ہین اور اپنے اسلام زبانی کے بعد کافر ہوگئے اور قصد کیا ایسی بات کا جسمین کامیاب نہوسے ( یہ خواہ منافقون کے تمنا کا ذکر ہے کہ ہمیشہ مومنین کی خرابی کے خواہان اور بہکانے کے درپے رہتے تھے یا اوس ارادیکا ذکر ہے جو بوقت واپسی تبوک منافقون نے کیا کہ آپکو تنہائی

مین شہید کرین یا یہ کہ مدینے سے ان غلیلون کو نکالدین یا یہ ابن ابی منافق کو شاہی عرب کا تاج پہنائین بہر حال وہ اپنے ارادہ مین ناکام رہے اور مومنین سے دشمنی نہین کی مگر اسی حسد و رشک سے اللہ نے اپنے فضل و اپنے رسول کی برکت سے افلاس و جہل و ذلت و مغلوبی ان کے دور کے غنیمتون سے تو انگر فتوح سے قوی اسلام و تقوی سے معزز کر دیا پھر اب بھی وہ نادم ہون باز آئین توبہ کرین تو اون کے حق مین اچھا ہے اور گویا جلاس کی طرف اشارہ ہے اور اگر روگردانی کرین مثل ابن ابی وغیرہ کو توبہ سے پہلے یا بعد تو اللہ اونہین دنیا مین فضیحت و رسوا و خائف و مغلوب کریگا اور آخرت مین جہنم ہے اور عاقبت سے تو وہ ہاتھ اوٹھا بیٹھے مگر روے زمین پر بھی کوئی اونکا دستگیر نہین مومن جو جھوٹا دشمن اور کافر فریب دغا سے غیر مطمئن ہین مسئلہ منافق کے کہ مین بظاہر مقر ہتا حقیقۃً ایمان نہ لایا تھا مرتد کی طرح قتل کیا جاوے۔ کافر سمجھکر غلام یا ذمی نہ بنا ئینگے اسلیے کہ اقرار اول تصدیق کا مستحق زیادہ ہے انکار ثانی سے اور اگر وہ دروغ تھا تو اسکے راستی کب قابل قبول ہے۔ اور ممکن ہے کہ جابری کے لیے ایسا کہتا ہو اللہ نے پہلے فرمایا بعد اسلام کے کافر اور بعد ایمان کے مرتد ہو گئے۔ یہ قیامت مین کفار کے ساتھ اور دنیا مین مرتدون کے ہمراہ ہونگے

وَمِنْهُمْ مَّنْ عٰهَدَ اللّٰهَ لَئِنْ اٰتٰنَا مِنْ فَضْلِهٖ لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُوْنَنَّ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝ فَلَمَّآ اٰتٰهُمْ مِّنْ

اور اونمین سے وہ ہین کہ عہد کیا اللہ سے اگر دے ہمکو فضل سے اپنے بیشک صدقہ دینگے ہم اور ہو جائینگے ہم نیکوکارون سے پس جب دیا اونکو

فَضْلِهٖ بَخِلُوْا بِهٖ وَتَوَلَّوْا وَّهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝ فَاَعْقَبَهُمْ نِفَاقًا فِيْ قُلُوْبِهِمْ اِلٰى يَوْمِ يَلْقَوْنَهٗ بِمَآ اَخْلَفُوا

فضل سے اپنے بخل کیا ساتھ اوسکے اور پھر گئے اور وہ منہ پھیرنیوالے تھے پس نتیجہ دیا اونکو نفاق کا دلون مین اونکے اوس دن تک کہ ملینگے اللہ سے بسبب اسکے کہ خلاف کیا

اللّٰهَ مَا وَعَدُوْهُ وَبِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ۝ اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوٰىهُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ۝

اللہ سے جو وعدہ کیا اوس سے اور بسبب اسکے کہ جھوٹ بولتے تھے کیا نہ جانا بیشک اللہ جانتا ہے بھید اونکے اور مشورے اور اللہ جاننے والا ہے چھپے ہوے امور کا

اون مین سے وہ بھی ہین جنھون نے اللہ سے عہد کیا اگر ہمکو اپنے فضل سے عطا فرمائے (مال و مراد) تو ہم خیرات کرین اور نیکوکار ہو جائین پھر جب اللہ تعالی نے اونھین اپنے فضل سے دیا بخل کیا اور پیٹھ پھیری اعراض کرتے ہوئے (یعنے عمل بھی چھوڑا اور اسکی پروا بھی نکی یہ سخت ترین معاصی ہے) پھر اللہ نے نتیجہ دیا اون کو نفاق قلبی کا جو اسدن تک باقی رہے جسدن وہ اللہ سے ملین اور یہ اسلیے ہوا کہ اللہ کے وعدے کے خلاف کیا اور اوس کے حکمون کو جھٹلاتے تھے کیا نہ جانا کہ اللہ تعالی اون کے راز اور مشورے سب جانتا ہے اور بیشک اللہ تمام چھپی ہوئی باتون کا جاننے والا ہے کبیر اکثر مفسرین نے کہا کہ سبب نزول آیت ثعلبہ بن حاطب ہے اسنے حضور سے درخواست کی کہ میرے لیے تونگری کی دعا فرمائیے آپ نے فرمایا مال قلیل جسپر تو شکر کرے کثیر سے جسکی تجھے طاقت نہو بہتر ہے ثعلبہ نے پھر کہا کہ مین اوسکا حق ادا کرونگا آپ نے فرمایا اگر مین چاہتا میرے ساتھ پہاڑ چاندی سونے کے

بنکر چلتے - پھر اوسنے وہی التجا کی آپنے دعا فرمائی برکت ہونے لگی اوسکی بکریان اسقدر بڑہین کہ مدینہ چھوڑ کر جنگل مین رہنے لگا اور حضوری مسجد سے محروم رہا چندے جمعہ مین حاضر ہوا کیا جب اور مال بڑہا جمعہ بھی تشریف لیگیا آپنے ایکدن اسکا حال پوچھا لوگون نے عرض کیا تین بار فرمایا ثعلبہ ہلاک ہوا جب زکوۃ واجب ہوئی تو عامل صدقہ روانہ ہوے ایک شخص مع نامۂ ہمایون ثعلبہ اور ایک مرد سلیمی کے پاس بھی گئے ثعلبہ بولا یہ تو جزیہ کے مثل ہی اچھا تم سب جگہ ہو کر یہان بھی آنا وہ مرد سلیمی کے پاس گئے انہون نے اپنی عمدہ عمدہ اونٹ چھانٹ کر عامل کے حوالے کیے وہ بولے یہ فرض نہین ہی کہ عمدہ مال چھانٹ دیا جاے مرد سلیمی نے کہا میری خوشی یہی ہی پھر وہ عامل ثعلبہ کے پاس آیا اُسنے کہا مجھے حکم دکہاؤ وہ فرمان معلی دکہایا گیا پڑہکر لا یہ بھی جزیہ کی بہن ہے تم جاؤ مین غور کرون جب یہ عامل حضور مین آئے آپنے سلیمی کے لیے دعای برکت فرمائی اور ثعلبہ کے حق مین کہا خرابی و ہلاکی ہی ثعلبہ کے لیے - پھر جب یہ آیت اوتری - اوسکا کوئی رشتہ دار حاضر تھا حضور کا ارشاد اور قرآن کا نزول اوس سے ذکر کیا ثعلبہ یہ سنکر حاضر ہوا اور زکوۃ لایا آپنے فرمایا اللہ نے تیرے صدقے کی لینے سے منع کیا ہی وہ بہت رویا سر پر خاک ڈالی آپنے فرمایا یہ تیری شامت اعمال کا نتیجہ ہی تو نے ہماری نصیحت نہ سنی پھر جب آپ انتقال فرماگئے وہ ابوبکر صدیق کی خدمت مین زکوۃ لایا آپنے بھی رد کردی حضرت عمر اور حضرت عثمان کی عہد خلافت مین یونہین مردود رہا اور مرگیا ف عدم قبول صدقہ گو کسی ظاہر دلیل سے جائز نہین مگر ممکن ہی کہ خاصہ رسول ہو یا اوسکا کفر ثابت ہوگیا ہو اور کافر پر صدقہ نہین ہے اور خلفای راشدین نے بھی آپکی حکم کی تعمیل کی ف۱ یہ حکم ہر بد عہد بخیل - منافق کے لیے ہی اور معلوم ہوا کہ بدعہدی اور تکذیب سے نفاق پیدا ہوتا ہی سا بعض گناہونکی سزا عذاب نار یا دنیا مین تکلیف و عار ہی اور بعض کی شامت سے دل سیاہ ہوجاتا ہی توبہ کی توفیق نہین ملتی دوسرے گناہ سرزد ہونے لگتے ہین اور یہ بدترین عذاب دنیاوی ہے

الَّذِيْنَ يَلْمِزُوْنَ الْمُطَّوِّعِيْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ فِي الصَّدَقٰتِ وَالَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ اِلَّا
جو طعن کرتے ہین رغبت کرنیوالونپر مومنین سے صدقون مین اور اونپر جو نہین پاتے مگر

جُهْدَهُمْ فَيَسْخَرُوْنَ مِنْهُمْ سَخِرَ اللّٰهُ مِنْهُمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ
مشقت اپنی پھر ہنستے ہین اونسے ہنستا ہی اللہ اونسے اور واسطے اونکے عذاب ہے دردناک

جو لوگ طعن و عیب گیری کرتے ہین بخوشی تمام صدقہ دینے والونپر اور اونپر جو مزدوری سے کہے ہوا اور

کچھ نہین پاتے یہ منافق اونپر ہنستے ہین اور اللہ تعالی انسے تمسخر کرتا ہی یہ سمجھتے ہین کہ ہمنے مومنین کو دہوکھا دیا دونو طرف اچھے رہے اور یہ نہین جانتے کہ مومنین اونہین ساتھ لیے ہین دنیا مین برقت کامیابی اُن سے بے پروائی کرین گے یا آخرت مین پل صراط اور باب جنت پر انہین چھوڑ دین گے اور کسی مقام پر اون کی رعایت و مروت نکی جائیگی یا جب تک پورا غلبہ نہین ہوتا یہ تالیف قلوب ہے پھر کون انہین پوچھیگا - یہ آیت منافقین کی رد مین ہی تفصیل اسکی کتب احادیث و تفاسیر مین اسطرح ہی کہ جب تبوک پر چڑہائی کی اور ستر ہزار یا چالیس ہزار مجاہدین لشکر گزار جمع ہوے جنمین سے دس ہزار سوار تھے روپیہ نہ تھا کہ انکا سامان کیا جاے آپنے اصحاب کو ترغیب دلائی کہ مالی اعانت بہی کرین اپنے اپنی ہمت اور وسعت کے موافق مال نذر کرنے لگے حضرت ابوبکر نے کل مال حاضر کیا حضرت عمر نے آدہا مال دیا حضرت عثمان کا قافلۂ تجارت بعزم شام تیار تہا یہ بڑے نفع والے سوداگری سمجھ کر قصد شام ملتوی فرمایا اور دو سو اونٹ پر بار اور ایک ہزار مثقال سونا پیش کش کیا حضرت نے دعا دی ای اللہ عثمان سے راضی ہو مین بہی اون سے راضی ہون - عبد الرحمن بن عوف نے آدہا مال یعنے چار ہزار درم نذر کئے ابو عقیل نے رات بھر آبکشی کی دو صاع خرما مزدوری مین ملا آدہا لڑکی بالون کو کھلایا آدہا نذر اللہ کیا کہا گیا کہ یہ ایک صاع تہا اور مسلم مین آدہا صاع مروی ہی منافق ہنسنے لگے کہ عبد الرحمن ناموری چاہتے ہین اور ابو عقیل کا مال حقیر اللہ و رسول کے قبول کے قابل نہین ارشاد ہوا کہ (مطوعین) یعنے عبد الرحمن اور (صاحب جہد) یعنے ابو عقیل پر طعن کرنے والون سے اللہ تمسخر کریگا یعنے اس طعن و تمسخر کے سزا دیگا یا مومنین مین رکھکر کفار کے ساتھ حشر کریگا **ف** طعن و بدظنی و تمسخر اور نیکبختون پر ہنسنا شیوۂ منافقین ہے -

---

اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ

بخشش مانگین آپ اونکے لیے یا نہ بخشش مانگین آپ اونکے لیے اگر بخشش مانگین آپ اونکے لیے ستر بار تو بہی نہ بخشیگا اللہ

لَهُمْ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ۟

اونکو یہ اسلیے ہی کہ اونہون نے کفر کیا اللہ اور اوسکے رسول سے اور اللہ نہین راہ دکھاتا قوم نافرمان کو

ع ۸ / ۱۶

---

آپ مغفرت مانگین یا نہ اور اگر ستر بار مغفرت مانگینگے اللہ تعالی نہ بخشیگا انکو یہ عدم مغفرت اسلیے ہی کہ اونہون نے کفر کیا اللہ و رسول سے اور اللہ تعالی نافرمان دارونکو راہ راست نہین دکھاتا استغفار اللہ تعالی سے اوس گناہ کی بخشش مانگنا جسکی جزا عالم آخرت سے متعلق ہو جب کسی

نماز جنازہ بدرجہ اولی ممنوع ہوگی اور یہ سفارش کہ اللہ فلان منافق کو فلان بلاسے دنیاوی سے بچالے یا بادشاہ اوسکی خطا معاف کرے اس ممانعت سے خارج ہی سبعین یہ عدد اس آیت مین اپنے حقیقی معنون مین مستعمل ہی نہ دوسری خبرون مین بلکہ کنایہ ہی کہ کل سے کم اور زیادہ سے زیادہ) اسلیے کہ ستر کا جزو اول یعنے سات اصول اعداد کے دو تہائیون سے زیادہ ہی اور جزو دوم یعنی دس منتہاے اعداد ہی پس ایک اعتبار سے کلیت اور دوسری نسبت سے کثرت بلکہ ایسے ایک مقدار حاصل ہوئی جو کل سے کم ہو اور زیادہ سے زیادہ ہو اور یہ وجہ کہ سات کا عدد کیون اختیار کیا اور دس ہی کے عدد مین ضرب دیا گیا ظاہر ہے اکثر بڑی چیزین سات ہین آسمان - زمین - نجوم سیارہ - ایام - دوزخین - وہ بہشتین جنمین جنتی رہینگے پس سات کا عدد مقبول و شریف ہی اور طاق بھی ہی جسکی نسبت ارشاد ہوا اِنَّ اللّٰهَ وِتْرٌ وَّ يُحِبُّ الْوِتْرَ اللہ واحد ہی اور طاق کو دوست رکھتا ہی اور دس سے ضرب دینے مین دوسری عدد کے استعمال مین بلکہ ایک صفر بڑھا دیا جاتا ہی استغفر سے اختیار ثابت نہین ہوتا کہ چاہو تو کفار کے لیے دعا خیر کرو بلکہ بکمال غضب اور تاکید کنایۃً ممانعت فرمائی کہ سعی بیہودہ اور دعا مردود ہی اسکی باقی تصریح صفحہ ۲۹۰ مین آتی ہی فاسق سے مراد کافر ہے اسلیے نسبت فعل کفر و عدم مغفرت کی خبر مذکور ہوئی مسئلہ کسی شخص پر بظن نفاق دعاے مغفرت ممنوع نہین ہو سکتی اگرچہ نفاق کفر ہے مگر یقین نفاق غیر ممکن ہدایت سے مراد توفیق خیر یا رہنمائی بہشت یا وہ راہ دکھانا جس سے جنت ملی لطیفہ چونکہ آیت مین پیغمبر کی طرف بھی خطاب مین تشدد ہی کہ آپ سعی و سفارش کرین یا نہ مگر ہم توجہ نکرینگے لہذا علت بیان کردی کہ وہ صرف اللہ ہی سے منکر نہین بلکہ آپسے بھی منکر ہین اور آپکے حقوق آپکے دشمنونکی سرکوبی غیرت و انتقام الٰہی سے متعلق ہے آپ اپنی خطا بخش بھی نہین سکتے اسلیے کہ آپکا کرم عام ہی اور عفو پر حریص ہین مگر اللہ تعالےٰ آپ کے حقوق کا محافظ ہے

فَرِحَ الْمُخَلَّفُوْنَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلٰفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَكَرِهُوْٓا اَنْ يُّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ

خوش ہوے پیچھے چھوڑے گئے اپنے بیٹھ رہنے سے پیچھے رسول اللہ کے اور برا جانا کہ جہاد کرین اپنے مالون اور جانون سے

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَالُوْا لَا تَنْفِرُوْا فِي الْحَرِّ ۭ قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ اَشَدُّ حَرًّا ۭ لَوْ كَانُوْا يَفْقَهُوْنَ

راہ مین اللہ کی اور بولے نہ سفر کرو دھوپ مین کہدے آگ دوزخ کی سخت تر گرمی مین اگر وہ ہوتے سمجھتے

ف بالخصوص کل دیوار ... جنتیں ۱۲ دوبارہ ۱۲ سات سیارے ... سات ... ۱۲ مثال ... ۱۲ باقی ... ۱۲ اصول اعداد ... ۱۲

خوش ہوے پیچھے رہجانے والے جو جنگ تبوک مین ہمرکاب رسول اللہ نگئے اور برا جانا کہ جان
ومال سے راہ خدا مین جہاد کرین اور آپسمین کہتے کہ اس لوہ اور دہوپ مین سفر نکرو اے
نبی بشیر ونذیر آپ اون سے کہدیجیے دوزخ کی آگ تمہارے اس دنیا کے گرمی سے سخت تر ہے
اس سے بچنا اور اوسمین گرنا یہ کیا سمجھے ہے - آیت مین اون منافقون کا ذکر ہے جو حیلہ وحوالہ
ساتھہ نگئے دل مین خوش تھے کہ مشقت سفر ومعرکہ بنی اصفر وزخم تیغ وخنجر سے بچے رسول اور
اون کے ساتھی دہوپ لوہ مین پہاڑ ون میدانون مین تشنہ لب آبلہ پا پریشان وحیران اور ہم
باغون کی ٹھنڈ ہک مکانون کے سایے مین اپنے اہل وعیال ودوست واحباب کے ساتھہ براحت
واماں **ف** عبارۃ معلوم ہوا کہ دوزخ کی حرارت دنیا کی حرارت سے بدرجہا بڑھے ہوے ہے
جیسا کہ انس بن مالک سے مروی ہے اِنَّ نَارَكُمْ هٰذِهٖ جُزْءٌ مِّنْ سَبْعِيْنَ جُزْءً مِّنْ نَارِ
جَهَنَّمَ وَلَوْلَا اَنَّهَا اُطْفِئَتْ بِالْمَاءِ مَرَّتَيْنِ مَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهَا وَاِنَّهَا لَتَدْعُوا اللّٰهَ
اَنْ لَّا يُعِيْدَهَا فِيْهَا (رواہ ابن ماجہ) بیشک تمہاری یہ آگ دوزخ کی آگ سے ایک حصہ ہے
ستر حصون سے اور اگر یہ آگ دوبار پانی مین نہ بجھائے جاتے تم اس سے بھی فائدہ نہ اوٹھا سکتے
اور یہ آگ اللہ سے دعا مانگتی ہے کہ پھر اوسے دوزخ کی آگ مین نہ داخل کرے اور اشارۃ بتادیا
کہ یہ پیچھے رہجانے والے سزاوار نار ہوگئے **مسئلہ** جو شخص بوقت ضرورت جہاد مین امام کا ساتھ
ندے اسے وعید کا سزاوار ہوگا **قیاس** جمعہ وجماعت - یا اور کسی فرض کے ادا کرنے مین دہوپ
جاڑے وغیرہ کا عذر موجب برات نہین ہوسکتا اسلیے کہ مصائب دنیاوی جو تعمیل امر الٰہی مین ہون
مصائب اخروی سے جو مخالفت وترک مین معین ہین نہایت کم ہین **وہم** مخلّف کے معنے
چھوڑا گیا اور یہ منافق خود رہگئے تھے انہین (متخلف) خود رہجانے والا - کہنا چاہیے تھا
**دفع** کہا صاحب تفسیر کبیر نے کہ بعض کو تو خود حضرت نے چھوڑ دیا تھا اسلیے کہ اونکے ہمراہی
موجب فساد واغوا تھے اور بعض گو خود رہگئے تھے مگر دوسری آیت مین ممانعت ہوگئی
کہ اب وہ چلین تو بھی نہ لے جاؤ **ف** ممکن ہے کہ کہا جاے اونہین تو بعد ۱۴۴ کے توفیق الٰہی نے چھوڑ دیا تھا

فَلْيَضْحَكُوْا قَلِيْلًا وَّلْيَبْكُوْا كَثِيْرًا ۚ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

پس چاہیے کہ ہنسین کم — اور روئین — بہت — یہ بدلا ہے — اوسکا کہ — تھے — کماتے

اسکا خلاصہ یہ ہے کہ فرمانبردار وتھوڑے دن ہنس بول لو پھر مسلمانون کی کامیابی اور منافقون کی فضیحت
وخرابی پر بہت کچھ رونا پڑیگا - یا دنیا مین یہ عیش فانی غنیمت جانو مرکر اور ہمیشہ کیلیے رونا ہی

